عکسی فوٹو تحریر | نقش اسمائے کہف | اعلیحضرت رضی اللہ عنہ

**خواص بحوالہ ترجمہ اعلیحضرت تفسیر مولانا نعیم الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ**

یہ اسماء مکان و دوکان کے دروازے پر لگائے جائیں تو مکان و دوکان جلنے سے محفوظ رہیں
سرمایہ پر رکھے جائیں تو چوری نہیں جاتا جان و مال کی حفاظت۔ نیز جملہ بیشمار فوائد حاصل ہوں

مولانا الحافظ الحاج الشاہ القاری الحاذق العالم السید عبد الکریم سلمہ الکریم

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ یہ اسماء بوجہ عزیز حسب خواہش رکھے
جائیں بإذنہ تعالیٰ آگ سے محفوظ رہیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی بحرمۃ یملیخا مکسلمینا کشفوطط
تبیونس اذرفطیونس کشافطیونس یوانس بوس
وکلبہم قطمیر و علی اللہ قصد السبیل
ومنہا جائر ولو شاء لہدٰکم اجمعین

آپ کی دعا کا طالب ... فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ

# اپیل

۱ - فرائض وواجبات کی ادائیگی کو ہر کام پر اوّلیت دیجئے۔ اسی طرح حرام اور مکروہ کاموں اور بدعات سے اجتناب کیجئے کہ اسی میں دنیا و آخرت کی بھلائی ہے۔

۲ فریضۂ نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ تمام تر کوشش سے ادا کیجئے کہ کوئی ریاضت اور مجاہدہ اِن فرائض کی ادائیگی کے برابر نہیں ہے۔

۳ خوش اخلاقی، حُسنِ معاملہ اور وعدہ وفائی کو اپنا شعار بنا لیجئے۔

۴ قرض ہر صورت میں ادا کیجئے کہ شہید کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں لیکن قرض معاف نہیں کیا جاتا۔

۵ قرآن پاک کی تلاوت کیجئے اور اس کے مطالب سمجھنے کے لیے کلام پاک کا بہترین ترجمہ "کنز الایمان" از امام احمد رضا بریلوی پڑھ کر ایمان تازہ کیجئے۔

۶ دینِ متین کی صحیح شناسائی کے لیے اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی اور دیگر علماء اہل سنت کی تصانیف کا مطالعہ کیجئے۔ جو حضرات خود نہ پڑھ سکیں وہ اپنے پڑھے لکھے بھائی سے درخواست کریں کہ وہ پڑھ کر سنائے۔

۷ فاتحہ، عرس، میلاد شریف اور گیارہویں شریف کی تقریبات میں کھانے، شیرینی اور پھلوں کے علاوہ علماء اہل سنت کی تصانیف بھی تقسیم کیجئے۔

۸ ہر شہر اور ہر محلہ میں لائبریری قائم کیجئے اور اس میں علماء اہل سنت کا لٹریچر ذخیرہ کیجئے کہ تبلیغ دین کا اہم ترین ذریعہ ہے۔

۹ ہر شہر میں سُنّی لٹریچر فراہم کرنے کیلئے کتب خانہ قائم کیجئے یہ تبلیغ بھی ہے اور بہترین تجارت بھی۔

۱۰ انجمن طلباء اسلام کی ہر ممکن امداد اور سرپرستی کیجئے۔

۱۱ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیبِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے احکام و فرامین جاننے، ان پر عمل کرنے اور دوسروں تک پہنچانے کیلئے دعوتِ اسلامی کی تحریک میں شمولیت اختیار کیجئے۔

۱۲ مرکزی مجلسِ رضا لاہور کی رکنیت قبول کیجئے، رکنیت فارم مجلس کے دفتر سے طلب کیجئے۔

**مرکزی مجلسِ رضا لاہور پوسٹ بکس نمبر ۲۲۰۶**